# پاکستانی زبانوں کا ارتقاء

پاکستان میں وادیٔ سوہاں میں قدیم حجری عہد کے جو ہتھیار سامنے آئے ہیں، ان سے ثابت ہوتا ہے کہ ان ہتھیاروں کے حامل انسان آج سے کوئی پانچ لاکھ سال قبل یہاں آباد تھے۔ محققین کے نزدیک اس وقت اوّلین برفانی دور ختم ہو رہا تھا۔ یہ ہتھیار زمین کی مختلف تہوں سے دستیاب ہوئے ہیں۔ ہر بالائی تہ کے ہتھیار نچلی تہ سے قدرے ترقی یافتہ ہیں۔ اس طرح تہہ در تہہ ملنے والے ہتھیار انسانی ترقی کی مختلف منازل کی نشاندہی کرتے ہیں اور یہ سلسلہ آج سے کوئی پچاس ہزار سال قبل اختتام پذیر ہوتا ہے۔ اس کے بعد کوہستان نمک، اس کے گرد و نواح اور سندھ میں روہڑی کے مقام سے جو حجری عہد کے ہتھیار دریافت ہوئے ہیں، ان سے پاکستان میں انسانی ارتقاء کی تاریخ آج سے کوئی دس ہزار سال قبل تک پہنچ جاتی ہے اور اس طرح یہ سلسلہ آگے چل کر کوٹ ڈیجی کی تہذیب کو چھو لیتا ہے۔ کوٹ ڈیجی کے بعد ہڑپائی تہذیب کا دور شروع ہوتا ہے جو اپنے عہد کی ایک عظیم الشان شہری تہذیب تسلیم کی جاتی ہے۔ یہاں سے ہمارا اپنا عہد شروع ہوتا ہے۔

پانچ لاکھ سال کے اس طویل عرصے میں گو کئی ایک خلا موجود ہیں لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ یہ خلا انسانی آبادی کی غیر موجودگی کے مظہر ہیں۔ بلکہ حقیقت یہ ہے کہ اس تمام تر عرصے میں انسان یہاں بدستور آباد رہا۔ لیکن ابھی تک ان تمام آثار تک ہماری رسائی نہیں ہو سکی اور اس طرح یہ خلا ہمارے لیے ایک چیلنج کی حیثیت رکھتے ہیں۔

پھر یہ بھی ہے کہ یہاں مختلف ادوار میں ملنے والے ہتھیار ساخت اور طرزِ استعمال کے لحاظ سے بھی مختلف ہیں۔ ماہرین کے نزدیک یہ اختلافات اس امر کا ثبوت ہیں کہ مختلف وقتوں میں یہاں علیحدہ علیحدہ نسلوں کے انسانی گروہ وارد ہوتے رہے۔ ہڑپائی عہد کے آثار کی کھدائیوں کے دوران جو انسانی ڈھانچے دستیاب ہوئے، ان کی کھوپڑیوں کے جائزہ سے بھی یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہاں اس دور میں مختلف نسلوں کے لوگ آباد تھے۔ خود رگ وید میں جو کہ ایک حد تک ہڑپائی تہذیب کی عینی شہادت کا درجہ رکھتا ہے، یہاں کی سرزمین کو پنچ جنیا کوشٹی یعنی پانچ قوموں کی سرزمین کا نام دیا گیا ہے۔ اگرچہ مفسروں نے اس بارے میں کئی ایک توضیحات پیش کی ہیں اور یہاں تک کہا گیا ہے کہ اس سے مراد خود آریاؤں کی ہی پانچ قومیں مراد ہیں لیکن رگ وید کے ذیل کے منتر سے واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ اس سے مراد یہاں کی قدیم آریائی اقوام ہی ہیں۔

"پانچ قوموں نے ہمارے محافظ مترا دیوتا کے سامنے سونگوں کر دیئے۔ وہی تمام دیوتاؤں کی سہائتا کرنے والا ہے۔"

ظاہر ہے کہ ان کے قول کی رُو سے ان کے دیوتا کے سامنے سرنگوں ہونے والی قومیں غیر آریائی ہی ہو سکتی ہیں۔ اور لازماً ان پانچ قوموں کی زبانیں بھی مختلف ہوں گی کیونکہ اس دور میں قوموں کے اختلافات کا معیار سوائے لسانی اختلافات کے اور کیا ہو سکتا ہے۔

ہڑپائی تہذیب کا خاتمہ کیونکر ہوا، یہ مسئلہ تاحال متنازعہ فیہ ہے۔ ہاں اس دور کے بعد آریاؤں کا ورود ایک مسلّمہ امر ہے۔ لسانی نقطہ نظر سے آریاؤں کے بعد ترک نسل کے کوشان قبیلے کی آمد اور اس کے بعد ہند یونانی حکمرانوں کا دور خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ سب سے آخر میں مسلمانوں اور پھر فرنگیوں کی آمد ہے۔ یہ وہ امور ہیں کہ جنھوں نے پاکستان کی مختلف زبانوں کی تشکیل اور ان کے ارتقاء میں نمایاں کردار ادا کیا اور ان زبانوں کے باہمی امتیازات انھی امور کے اثرات کے مختلف رنگوں (Shades) کے مرہونِ منت ہیں۔ گو آج یہ زبانیں ایک دوسری سے بظاہر بنیادی طور پر مختلف تصور کی جاتی ہیں۔ لیکن یہ ایک ناقابلِ تردید حقیقت ہے کہ آج تک ان زبانوں کا ان کے صحیح پس منظر میں سنجیدہ طور پر مطالعہ نہیں کیا گیا۔ علاقائی زبانوں کا مطالعہ کرتے وقت ہمیشہ جذباتیت پسندی اور مخصوص ذہنی رجحانات کو سامنے

رکھا گیا اور اس طرح جو نتائج اخذ ہوئے، انہیں تحقیق کا نام دے کر پیش کر دیا گیا۔ اس قسم کی تحقیق سے سوائے اپنے احساسات کی تسکین اور ذاتی تعصبات کے لیے ایندھن فراہم کرنے کے اور کیا حاصل ہو سکتا ہے۔ عین ممکن ہے کہ اگر مختلف زبانوں کا گہرائی میں مطالعہ کیا جائے تو ان کی بنیادیں کسی ایک ہی اساس پر استوار نظر آئیں۔ بہر حال ابھی تو یہ بہت دور کا مسئلہ ہے۔ البتہ یہ ایک مسلمہ امر ہے کہ اپنے ارتقاء کے دوران یہ ایک ہی جیسی تہذیبی لہروں سے متاثر ہوتی ہیں۔

جب ہم پاکستان کی تاریخ کا مطالعہ کرتے ہیں تو یہ حقیقت بالکل کھل کر سامنے آجاتی ہے کہ موجودہ مغربی پاکستان شروع سے ہی بڑی حد تک ایک تہذیبی وحدت کے طور پر ابھرا اور باوجود بعض علاقائی اختلافات کے یہ وحدت آج تک موجود ہے۔ کوٹ ڈیجی کی تہذیب، جسے قدامت کے لحاظ سے ہڑپائی تہذیب پر سبقت حاصل ہے، کے آثار پنجاب، سندھ، بلوچستان اور صوبہ سرحد میں یکساں طور پر دستیاب ہوئے ہیں، جن میں ہڑپہ کی نچلی پرت، کوٹ ڈیجی، نل، آمری، ٹانک اور کلاچی کے آثار خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ بعد ازاں ہڑپائی تہذیب کا دور آتا ہے، جس کا دائرہ پنجاب، سندھ، بلوچستان، اور صوبہ سرحد کے علاقوں تک وسیع تھا۔ اس سلسلے میں پنجاب میں ہڑپہ، سندھ میں موئن جو ڈرو بلوچستان میں دمب سادات اور صوبہ سرحد میں مذکورہ بالا مقامات سے جو آثار برآمد ہوئے ہیں، وہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

ہڑپائی تہذیب کے بعد آریائی خانہ بدوش قبائل آئے۔ اگرچہ ان کی فتوحات کے بارے میں کئی ایک غلط قسم کے دعوے کیے جاتے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ جب وہ وادیٔ سندھ میں داخل ہوئے تو انہیں ہر قدم پر، ہر لمحے دشمن سے نبرد آزما ہونا پڑا۔ ان انفرادی جنگوں میں بعض اوقات وہ فتحیاب رہے اور بعض اوقات انہیں شکست کا منہ بھی دیکھنا پڑا۔ اگرچہ انھوں نے اپنی شکستوں کو تسلیم نہیں کیا۔ اور ویدوں کے مؤلف رشیوں منیوں نے ہمیشہ اپنی قومی برتری اور قومی فتوحات کے گیت گائے ہیں لیکن یہ صرف یکطرفہ تصویر ہے۔ یہ امر بالکل واضح ہے کہ آریائی قبائل وادیٔ سندھ میں جم نہیں سکے، بلکہ لڑتے بھڑتے یہاں سے گنگا جمنا کے دوآبے کی طرف نکل گئے اور انہیں وادیٔ سندھ سے نکل جانے کے بعد ہی امن نصیب ہوا۔ یہی وجہ ہے کہ گنگا جمنا کی وادی ہی آریائی تہذیب کا مرکز تسلیم کی جاتی ہے اور خود آریاؤں نے وادیٔ سندھ کو ہمیشہ ملیچھوں یعنی غیر آریاؤں کی سرزمین سے تعبیر کیا ہے۔

آریائی قبائل کوئی ایک راستے سے نہیں آئے بلکہ جہاں وہ ایک طرف شمال مغربی دروں کی راہ سے صوبہ سرحد اور پھر پنجاب میں وارد ہوئے، وہاں ایران کی طرف سے بلوچستان اور سندھ کی سرزمین میں بھی آئے بلکہ عین ممکن ہے کہ وہ پہلے بلوچستان میں وارد ہوئے ہوں اور ان کا دوسرا گروہ افغانستان کے راستے کچھ عرصہ بعد صوبہ سرحد میں داخل ہوا ہو۔

آریاؤں کے جلو میں بدھ مذہب ایک تحریک بن کر تمام برِ صغیر پاک و ہند پر چھا گیا اور اس طرح پاکستان کے گوشے گوشے تک پہنچ گیا۔ بدھ مت کے عین عروج کے زمانے میں ترکی نسل کے کوشان قبیلے نے وسط ایشیا سے نکل کر سرزمین پاکستان پر تسلط جما لیا اور انھوں نے سلطنت کی حدود شمال میں بحیرہ یورال، مغرب میں خراسان، جنوب میں گجرات کاٹھیاوار اور مشرق میں گورکھپور تک وسیع کرلیں اور اس طرح مختلف قومی خصوصیات و رسم و رواج اور زبانیں ایک دوسری پر اثر انداز ہوئیں۔

۳۲۶ ق م میں سکندر مقدونی، دارا کی سلطنت کو روندتا ہوا سرزمینِ پاکستان میں آیا۔ جونہی اس نے دریائے جہلم کو عبور کیا تو ہر قدم پر پاکستان کے جنگجو قبائل سے سامنا کرنا پڑا۔ یہاں تک کہ ساہی وال اور ملتان کے علاقے کے ملہی قبائل کے ہاتھوں بڑی مشکل سے جان بچائی۔ اس کی فوج ان تابڑ توڑ حملوں سے اتنی گھبرائی کہ انھوں نے آگے قدم بڑھانے سے انکار کر دیا اور اس طرح اس کے دنیا فتح کرنے کے خواب مٹی میں مل گئے۔ سکندر کا حملہ شاید کوئی دیرپا اثر نہ چھوڑتا لیکن اس کے جانشینوں نے اس کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے یہاں اپنے پاؤں جما لیے اور اس طرح ہند یونانی حکمرانوں کی بدولت یہاں کی زبانوں میں یونانی عنصر بھی شامل ہو گیا۔

یونانیوں کے بعد اہل اسلام کی آمد سے عربی، فارسی اور تاتاری زبانوں کا طوطی بولنے لگا اور اس طرح یہاں کی زبانوں میں ایک نیا رنگ شامل ہو گیا۔ اہلِ اسلام کے بعد سمندر کے راستے مختلف فرنگی اقوام برِ صغیر میں وارد ہوئیں اور اپنے ساتھ اپنی زبانیں بھی لائیں۔ اس طرح یہاں کی

زبانوں میں مغربی زبانوں کے الفاظ کا ذخیرہ بھی شامل ہوگیا۔

یہ وہ امور ہیں کہ جن سے پاکستان کی تمام زبانیں کسی نہ کسی حد تک متاثر ہوئی ہیں۔ کسی زبان پر کوئی رنگ گہرا ہے تو کسی پر کوئی۔ لیکن ان اختلافات کے باوجود ان زبانوں کا مشترک پس منظر ان کو ایک اٹوٹ رشتے میں منسلک کر دیتا ہے۔

یہ کہنا لاحاصل ہے کہ پاکستان کی کونسی زبان کو کونسی زبان پر سبقت حاصل ہے۔ یا کونسی زبان کس زبان سے بہتر ہے۔ کیونکہ جب تاریکی کے دھندلکے چھٹ کر یہاں انسانی تاریخ کا دور شروع ہوتا ہے تو بلوچستان، سندھ اور پنجاب میں جگہ جگہ ایک تہذیب یافتہ قوم کے آثار ہمارے سامنے آتے ہیں۔ حال ہی میں سوات کے مقام پر مختلف کھدائیوں کی بدولت صوبہ سرحد بھی اس صف میں شامل ہوگیا ہے۔ اگرچہ یہ باور کرنے کے لیے شواہد موجود ہیں کہ خود ہڑپائی دور میں بھی یہاں مختلف نسلوں کے افراد آباد تھے لیکن ساتھ ہی یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ مختلف نسلیں کسی مخصوص علاقوں تک محدود نہ تھیں۔ بلکہ تمام سرزمینِ پاکستان میں مختلف نسلوں کے لوگ ایک دوسرے کے دوش بدوش آباد تھے۔

## علاقائی زبانیں

اردو زبان کا ذکر کرنے سے پہلے مقامی زبانوں کا مختصر سا جائزہ لینا ضروری ہے۔ ۱۹۶۱ء کی مردم شماری کی رُو سے پاکستان میں بنگالی بولنے والوں کی تعداد پانچ کروڑ، پنجابی بولنے والوں کی دو کروڑ باسٹھ لاکھ، پشتو اٹھاسٹھ لاکھ، سندھی پچاس لاکھ، اردو تینتیس لاکھ اور بلوچی بولنے والوں کی تعداد دس لاکھ تھی۔ اور یہ ساری زبانیں ماسوا اُردو کے مخصوص جغرافیائی حدود میں مروج ہیں۔ مثال کے طور پر اسی مردم شماری کی رُو سے مشرقی پاکستان میں بنگالی بولنے والوں کا تناسب ۹۸٫۴ فی صد، پنجاب میں پنجابی بولنے والوں کا تناسب ۹۲٫۶ فی صد اور صوبہ سرحد میں پشتو بولنے والوں کا تناسب ۹۰ فی صد تھا۔ اسی طرح بلوچستان میں بلوچی اور براہوئی کا چلن ہے۔ جنوبی سندھ میں جس میں کہ کراچی کا علاقہ شامل ہے، اردو بولنے والوں کی تعداد باون فی صد اور سندھی بولنے والوں کی ۱۱ فی صد ہے۔ باقی میں پنجابی، پشتو، گجراتی اور مکرانی بولنے والے شامل ہیں۔ بالائی سندھ میں سندھی بولنے والوں کی تعداد اسی فی صد ہے۔

باوجود لسانی اختلافات کے پاکستان کا کوئی صوبہ بھی خالصتاً ایک لسانی یا نسلی وحدت ہونے کا دعوےٰ نہیں کر سکتا۔ مثلاً پنجاب کا کوئی گاؤں، قصبہ یا شہر ایسا نہیں جس میں علاوہ دیگر قوموں کے بلوچ اور پٹھان آباد نہ ہوں۔ اگرچہ یہ بلوچ اور پٹھان عنصر پنجاب کی آبادی کا ایک جزو بن چکے ہیں۔ اور وہ اپنے آبائی اجداد کی زبان بھول چکے ہیں۔ آج ان کی زبان، طرز بودوباش اور لباس وغیرہ خالص پنجابی بن چکا ہے۔ ویسے پنجاب کے اضلاع میانوالی، کیمبل پور میں پشتو بولنے والے پٹھان اب بھی آباد ہیں۔ اسی طرح ڈیرہ جات میں بلوچی بولنے والے بلوچ قبائل بھی آباد ہیں۔ ویسے پنجاب میں پشتو بولنے والے پٹھان پنجاب کے خطے میں لکڑی کا کاروبار، چائے کے ہوٹل، سودی کاروبار، محنت مزدوری اور گرم مصالحہ وغیرہ بیچنے کا کام کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ مکرانی عورتیں اکثر محلوں میں گھوم پھر کر کپڑا بیچتی ہوئی نظر آتی ہیں۔

اہلِ پنجاب نے نقل مکانی کی حس کچھ وافر ہی پائی ہے۔ تاریخ کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ تیسری صدی قبل مسیح میں یہ چندرگپت موریا کی فوج میں شامل ہو کر وسط ہند میں جا آباد ہوئے۔ پہلی صدی عیسوی میں کوشان عہد میں وسط ایشیا کی پہنائیوں میں جا ڈیرے ڈالے۔ عہد اسلامی سے کچھ قبل یہ نقل مکانی کر کے یورپ میں جا بسے، جہاں انہیں جپسی یا رومانے وغیرہ کے ناموں سے یاد کیا جاتا ہے۔ عہد اسلامی میں یہ ہمیشہ شاہی افواج کے ہراول دستوں میں شامل رہے اور گجرات، دکن اور بنگال تک کے علاقوں تک پھیل گئے۔ انگریزی عہد میں تو انہوں نے تمام روئے زمین کو اپنا گھر بنالیا۔ آج بھی چین، ہانگ کانگ، ہندچینی، ملایا، سنگاپور، برما، افغانستان، ایران، تمام تر مشرق وسطیٰ، جنوبی افریقہ، جمیکا اور برطانیہ وغیرہ کے علاقوں میں کثرت سے آباد ہیں۔ سب سے بڑی خصوصیت ان میں یہ ہے کہ یہ جہاں بھی گئے اپنی زبان اپنے ساتھ لے گئے اور صدیوں سے دیارِ غیر میں رہنے کے باوجود انہوں نے اپنی زبان کو نہیں چھوڑا۔

اسی طرح پاکستان میں بھی پاکستان کا کوئی کونہ ایسا نہیں ملے گا۔ جہاں اہلِ پنجاب آباد نہ ہوں۔ وہ پنجاب میں رہیں تو بھی پنجابی بولتے ہیں اور پنجاب سے باہر ہوں تو بھی پنجابی۔ یہی وجہ ہے کہ صوبہ سرحد، سندھ اور بلوچستان کے لسانی ڈھانچے میں پنجابی کو اہم مقام حاصل ہے۔ مثال کے طور پر صوبہ سرحد کا جائزہ لیجیے! ۱۹۵۱ء کی مردم شماری کے کوائف میرے سامنے ہیں۔

ان اعداد و شمار کی رُو سے صوبہ سرحد (بہ استثناء آزاد قبائل اور علاقہ ایجنسی) کی کل آبادی تینتیس لاکھ (۳۲۵۲۷۴۲) تھی۔ ان میں بائیس لاکھ افراد (۲۱۷۰۴۵۸) کی مادری زبان پشتو تھی اور دس لاکھ (۱۰۰۱۴۹۱) افراد کی مادری زبان پنجابی تھی۔ اسی طرح چوبیس لاکھ افراد (۲۴۲۹۸۶۵) پشتو میں بات چیت کر سکتے تھے۔ یعنی ایسے تین لاکھ افراد جن کی مادری زبان پشتو نہیں تھی۔ وہ پشتو میں بات چیت کر سکتے تھے اسی طرح ساڑھے تیرہ لاکھ (۱۳۴۴۰۶۳) افراد پنجابی میں بات چیت کر سکتے تھے۔ یعنی تقریباً ساڑھے تین لاکھ غیر پنجابی بھی پنجابی زبان سے واقف تھے۔ اس کے برعکس یہاں تیس افراد کی مادری زبان سندھی تھی اور کل تین سو اکسٹھ (۳۶۱) افراد سندھی زبان میں بات چیت کر لیتے تھے۔ اسی طرح چار افراد کی مادری زبان بلوچی تھی اور تین سو نو (۳۰۹) افراد بلوچی میں بات چیت کر سکتے تھے۔ خود آزاد قبائلی علاقہ میں بھی سات ہزار سے کچھ اوپر (۷۲۸۸) افراد کی مادری زبان پنجابی تھی اور نو ہزار کے قریب (۸۸۳۸) افراد پنجابی میں بات چیت کر سکتے تھے۔ اس کے برعکس یہاں سندھی اور بلوچی زبانوں کے جاننے والا ایک بھی فرد نہ تھا۔ قریب قریب یہی صورتِ حال سندھ اور بلوچستان کے صوبوں کی بھی ہے۔ اعداد و شمار کے مطابق شمالی سندھ، کوئٹہ، لورالائی، اور کراچی میں بھی پنجابی بولنے والوں کی بڑی تعداد آباد ہے۔ خاص کر کوئٹہ اور لورالائی کے اضلاع میں پنجابی بولنے والوں کی تعداد یہاں کی آبادی کا تیس فی صد ہے۔

صوبہ سرحد سے باہر بلوچستان کے اضلاع ژوب، کوئٹہ، پشین اور لورالائی میں پشتو بولنے والے اکثریت میں ہیں۔ اسی طرح پنجاب کے اضلاع ڈیرہ اسماعیل خاں، ہزارہ اور کیمبل پور میں بھی پشتو بولنے والے عناصر موجود ہیں۔ ۱۹۵۷ء میں کراچی شہر میں ڈیڑھ لاکھ پشتو بولنے والے افراد موجود تھے۔

سندھ سے باہر بلوچستان کے ضلع قلات اور پنجاب کے ضلع رحیم یار خاں میں سندھی بولنے والے کافی تعداد میں آباد ہیں۔ اس طرح بلوچستان سے باہر سندھ میں چار لاکھ سے اوپر (۴۲۰۰۰۰) بلوچی بولنے والے افراد آباد تھے۔ پنجاب میں بسنے والے بلوچوں نے پنجابی زبان اختیار کر لی ہے۔

اس سے یہ حقیقت کھل کر سامنے آجاتی ہے کہ لسانی یا نسلی لحاظ سے پاکستان کے تمام صوبہ جات ایک دوسرے سے منسلک ہیں اور بجائے علیحدہ اکائیوں کے سب مل کر ایک "اکائی" کی صورت اختیار کر لیتے ہیں اور اس اکائی کا نام پاکستان ہے۔

# بنگلہ بھاشا

اب ہم پاکستان کی مختلف زبانوں کا مختصر سا جائزہ پیش کرتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ سرِ فہرست بنگالی کا نام آئے گا کیونکہ اس کے بولنے والوں کی تعداد اکثریت میں ہے۔ گو وقتی طور پر حالات کے دھارے نے انہیں ہم سے جدا کر دیا ہے لیکن وہ وقت دُور نہیں جب ہندو بنیے کی لُوٹ کھسوٹ انہیں پھر بغاوت پر مجبور کر دے گی اور وہ پاکستان کے تنبو تلے ہی سُکھ کا سانس لے سکیں گے۔

محققین کے نزدیک بنگالی زبان کی بنیادیں یہاں کے آریاؤں سے قبل کے عناصر پر استوار ہوئی ہیں۔ غالباً سب سے نچلی تہ منڈا زبانوں کے عنصر پر مشتمل ہے۔ بنگالی میں کوڑی (بیس) مایورا (مور) تمبولا (پان) آلیا (کدو: پنجابی: ال) چاؤل (چاول) اور ڈونگا (چھوٹی کشتی) سب منڈا زبانوں سے مشتق ہیں۔ اس طرح اس میں تبتی، برمی اور ناگا زبانوں کا عنصر بھی موجود ہے۔

بنگال میں آریائی قبائل تقریباً چوتھی صدی قبل از مسیح میں وارد ہوئے۔ وہ محقق جو بنگالی کا رشتہ ہند آریائی گروہ سے جوڑتے ہیں۔ ان کے خیال میں ویدک سنسکرت ہند ایرانی گروہ کی شاخ تھی۔ جو کہ خود ہند یورپی زبانوں کی ایک بڑی شاخ تھی۔ سنسکرت سے پراکرت نے جنم لیا اور قدیم مگدھ (بہار) میں بولی جانے والی پراکرت ماگدھی کے نام سے موسوم تھی۔ ماگدھی سے آگے چل کر اڑیا (اڑیسہ کی زبان) جنوب مشرق یعنی بنگال میں اپ بھرنش جس سے آگے چل کر بنگالی ارتقاء پذیر ہوئی اور مشرق میں شمالی بنگال کے ذریعے جب کامروپ (آسام) میں پہنچی تو یہاں آسامی زبان کو جنم دیا۔ تقریباً نویں صدی عیسوی میں اپ بھرنش سے بنگالی زبان وجود میں آئی۔

چونکہ کسی ملک کے سیاسی حالات براہِ راست وہاں کی زبان کے ارتقاء پر اثر انداز ہوتے ہیں اس لیے یہاں بنگال کی تاریخ کا ایک مختصر سا جائزہ لینا ضروری ہے۔ جب فاہیان (پانچویں صدی عیسوی) اور ہیون سانگ (ساتویں صدی عیسوی) نے برصغیر پاک و ہند کا سفر کیا تو ان کی یادداشتوں کے مطابق بنگال میں بدھ مت کا زور تھا۔ اس عہد میں پراکرت کا دور دورہ تھا۔ تقریباً نویں صدی عیسوی میں یہاں برہمن مت کو غلبہ حاصل ہو گیا اور نتیجتاً یہاں کئی ہندو راجواڑے وجود میں آ گئے۔ جنہوں نے بدھ مت کا خاتمہ کر دیا اور ان کے ساتھ ہی پراکرت کی جگہ سنسکرت کی سرپرستی کی جانے لگی۔ ۱۱۹۹ء میں بختیار خلجی نے بنگال میں فتوحات کا سلسلہ شروع کر دیا۔ اور

۱۲۰۲ء تک یہاں کے تمام ہندو رجواڑوں کو اسلامی سلطنت میں شامل کر لیا۔ اس طرح برہمن بالادستی کے ساتھ ہی یہاں سے سنسکرت بھی اپنے سرپرستوں سے محروم ہو گئی اور مقامی پراکرت کو جو کہ اب بنگالی زبان کا روپ دھار چکی تھی آگے بڑھنے کا موقع ملا۔ دوسرے معنوں میں ہم یہ کہنے میں حق بجانب ہیں کہ بنگالی زبان کی ترویج و ترقی تمام تر مسلمان حکمران کی مرہونِ منت ہے۔

۱۲۰۲ء سے لے کر ۱۷۶۵ء تک گو حکومتیں یکے بعد دیگرے بدلتی رہیں، لیکن پھر بھی عنان حکومت مسلمانوں کے ہاتھ ہی میں رہی۔ مغلوں کا زمانہ بنگالی زبان کے سنہری دور کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ اس عہد میں یہاں بھی شمالی ہند کی طرح صوفی مت اور بھگتی لہر نے جنم لیا اور قابلِ قدر شاعروں کو جنم دیا۔ جن میں چنڈی داس، چیتنیہ، کرتی باس، مالا دھر، اور بھرت چندر رائے ہندوؤں میں اور دولت قاضی، سید علاول اور بہرام خاں مسلمانوں میں خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔

اس عہد کے خیالات کا پتہ لگانے کے لیے ہم مدن باؤل کے کلام کا نمونہ پیش کرتے ہیں۔

تو مار پاتھ ڈھاکیا چھے مندرے مسجدے

تو مار ڈاک شونی سائیں چلتے ناں پائے

روکھیا داڑے گو روتے مرشدے

تور دوارے نانا تالا، پران، قران، تسبی، مالا

ترجمہ: تمہارا راستہ ڈھکا ہوا ہے مندروں اور مسجدوں سے۔ تمہاری آواز سنی اے خدا لیکن چل نہ سکا۔ روکا ہوا ہے میرا راستہ گرو اور مرشد نے۔ تمہارے دروازے پر پران، قران، تسبیح اور مالا کی طرح کے کئی ایک قفل لگے ہوئے ہیں۔

ایک معرفتی لوک گیت یوں شروع ہوتا ہے:

اللہ کی عجب کارکھانہ

گھارے گھارے توی سنسارے دتے چھے کھانا پینا

آدم کے سرشٹی کورے، جان مال رکھیا چھے دھورے

کھوراک دتے چھے تارے ددھ کھیلی جل پانا

ترجمہ: اللہ کا کیا عجب کارخانہ ہے۔ جہاں کہ وہ تمام جہان کو آب و دانہ مہیا کرتا ہے۔ اس نے آدم ذات کو تخلیق کیا اور اس کے جان و مال کی حفاظت کی، اس کو دودھ، اناج، اور پانی فراہم کیا۔

جھومر کا ایک عوامی گیت بھی ملاحظہ ہو۔

ایک دوشیزہ ندی پر پانی بھرنے جاتی ہے وہاں محبوب سے ملاقات ہو جاتی ہے۔ واپس گھر دیر میں پہنچتی ہے تو گھر والوں کو اس دیر کا سبب بیان کرتے ہوئے کہتی ہے:

چھوٹو ندی، چھوٹو جل

بڑو ندی، بڑو جل

ہاتیر سانکھا، مایا ئتے

کانیر شونا، پڑی گیال

تاتے امی کھوبجتے بیلام

ترجمہ: چھوٹی ندی میں تو تھوڑا پانی ہوتا ہے، (مگر) بڑی ندی میں پانی زیادہ ہوتا ہے، (میں بڑی ندی پر) ہاتھ کے گھونگے کی بنی ہوئی (چوڑی) دھو رہی تھی کہ کان کا سونے کا زیور (ندی میں) گر گیا مجھے اس کو تلاش کرتے دیر ہو گئی۔

پروفیسر ڈاکٹر شہید اللہ مرحوم کے قول کے مطابق اردو اور بنگالی میں اندازاً پانچ ہزار الفاظ مشترک ہیں۔ میرا خیال ہے کہ یہ اشتراک اس سے بھی کہیں زیادہ ہے۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ اردو اور بنگالی زبانوں کے سرمایہ الفاظ کا تفصیلی جائزہ لیا جائے جس میں زیرِ نظر کاوش ایک زینے کا کام دے سکتی ہے۔

## پنجابی

بنگالی کے بعد پاکستان میں پنجابی بولنے والوں کی تعداد سب سے زیادہ ہے۔ ۱۹۷۲ء کی مردم شماری کی رو سے مغربی پاکستان کی تقریباً ساڑھے چھ کروڑ (۶،۴۸،۹۲۰،۰۰۰) آبادی میں پنجاب کی آبادی پونے چار کروڑ نفوس (۳،۷۶،۰۹،۰۰۰) پر مشتمل ہے جو کہ سوائے کیمبلپور اور ہزارہ کی آبادی کے مختصر سے حصے کے تمام کی تمام پنجابی بولنے والے افراد پر مشتمل ہے۔ جو غیر پنجابی، پنجاب میں آباد بھی ہیں وہ بھی اپنی مادری زبان پشتو کے علاوہ پنجابی بھی بول سکتے ہیں۔ اگر سندھ، صوبہ سرحد اور بلوچستان میں آباد پنجابیوں کو بھی شمار کر لیا جائے تو ان کی کل آبادی چار کروڑ سے بھی تجاوز کر جاتی ہے۔ پاکستان سے باہر بھارت کے

صوبہ پنجاب کی بھی تمام تر آبادی پنجابی زبان کی حامل ہے اور بھارت کے باقی صوبوں میں پنجابی آبادی ہر جگہ موجود ہے۔ برصغیر کے علاوہ دنیا کے دور دراز گوشوں میں بھی اہلِ پنجاب آباد ہیں۔

پنجابی زبان کا دائرہ جتنا وسیع ہے اس طرح اس کی تاریخ بھی اتنی ہی پرانی ہے۔ زبان کا نام محض ایک جغرافیائی یا قومی لیبل کی حیثیت رکھتا ہے، یعنی پنجابی کا نام پنجابی اس لیے ہے کہ یہ پانچ دریاؤں کی سرزمین پنجاب میں بولی جاتی ہے۔ اس لحاظ سے آج سے پانچ لاکھ سال قبل جب وادیٔ سوہان میں برفانی دور کا انسان آباد تھا تو لازماً اس کی اس عہد کی زبان کو جغرافیائی نسبت کی بنا پر قدیم پنجابی کے نام سے ہی یاد کریں گے۔ اگرچہ آج ہمارے پاس اس عہد کی زبان کی ساخت کا اندازہ لگانے کے لیے کوئی ذرائع موجود نہیں ہاں یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس عہد کی زبان کا کچھ عنصر شاید آج بھی پنجابی زبان میں موجود ہو۔

ایک فرانسیسی محقق موسیو ہنری ولائس نے اپنی تحقیقی کاوش "متحجر انسانی ڈھانچے" میں بیان کیا ہے کہ "سب سے پہلا صحیح انسان پنجاب کی سرزمین میں ظاہر ہوا" مگر اس بارے میں علماء کے درمیان نظریاتی اختلافات موجود ہیں۔

سوہان کی تہذیب کے بعد کوہستان نمک سے لے کر بھارتی پنجاب میں روپڑ کے مقام تک مختلف صورتوں میں قدیم حجری عہد کے ہتھیار دستیاب ہوئے ہیں۔ اس طرح یہ سلسلہ کوٹ ڈیجی کی تہذیب سے آملتا ہے۔ اس کے بعد ہڑپائی تہذیب کا عہد سامنے آتا ہے جو کہ ہمارا اپنا عہد ہے۔ اس طرح سرزمینِ پنجاب میں پانچ لاکھ سال قبل سے لے کر آج تک انسان کے تواتر سے آباد ہونے کا ثبوت ملتا ہے۔

اگر پنجابی زبان کو اس تاریخی پس منظر میں رکھ کر دیکھا جائے تو ظاہر ہوتا ہے کہ یہ دنیا کی قدیم ترین زبانوں سے تعلق رکھتی ہے۔ اگرچہ زمانے کے ساتھ ساتھ متواتر بدلتے رہنے سے اس کی اوّلین صورت ہماری آنکھوں سے اوجھل ہو چکی ہے۔ اصل میں جس طرح کھنڈرات کی کھدائی کرتے وقت پرانے زمانے کی اشیاء مختلف تہوں میں دستیاب ہوتی ہیں، جس سے ان اشیاء کی زمانے کے لحاظ سے درجہ بندی کی جاتی ہے۔ اسی طرح زبان کی بھی مختلف تہیں ہوتی ہیں۔ اگرچہ ان تہوں کو ایک دوسری سے ممیز کرنے کے لیے جو آلے استعمال کیے جاتے ہیں، ان کی نوعیت مختلف ہے۔ تقابلی جائزہ ان آلوں میں سے ایک ہے۔ جب پنجابی زبان کا موازنہ برصغیر کی دیگر زبانوں سے کیا جاتا ہے۔ تو سب سے نچلی تہ میں جو مواد ملتا ہے۔ وہ ناگا اقوام کی زبانوں سے تعلق رکھتا ہے۔ یہ اقوام گو نی زمانہ بھارت کے شمال مشرقی پہاڑی علاقوں میں آباد ہیں لیکن شواہد سے پتہ چلتا ہے کہ کسی گئے گذرے زمانے میں ان کی بستیاں پورے برصغیر میں موجود تھیں۔ پنجابی زبان میں ناگا زبانوں کے عنصر کا پایا جانا اس کا ایک بیّن ثبوت ہے۔ ہم یہاں ناگا گروہ کے موران، کچھاری، بوڈو اور دیماسا قبائل کی زبانوں کے بعض الفاظ کا پنجابی زبان سے تقابلی جائزہ پیش کرتے ہیں۔

| اُردو | پنجابی | موران | کچھاری | بوڈو | دیماسا |
|---|---|---|---|---|---|
| بھینس، مویشی | مَیں، مہینسی | مانینی | موئشیا | مُوشوجولا | میشپ |
| کنگھی | کنگی | کھاسونگ | کھانزانگ | – | کھوچانگ |
| ایندھن | بالن | بان | بان | – | بون |
| گیدڑ، شغال | گدڑ | چنگالی | سیل | سیال | – |
| گھوڑا | کھوڑا | کادائے | گورائے | گورائے | گورائے |
| چونا | چونا | چونی | سنوئی | – | – |
| رقم روپیہ | روک | روکائی | ٹھاکھا (ٹکہ) | – | رانگ |
| زہر، بِس | سنکھیا | دِہو، سنکھیا | سانگ، بِیہہ | – | مولی |

افعال

| اُردو | پنجابی | موران | کچھاری | بوڈو | دیماسا |
|---|---|---|---|---|---|
| لانا | لیونا | لے تھا | لانو | — | لابو |
| کنگھی کرنا | کنگی کرنا | کھانگ فائے | کھان نو | — | – |
| لینا | لبھنا | لاباہا | لائے نو | — | لابو |
| بھوک لگنا | بھکھ لگنا | | بھوک نو | — | ہکوڑی |
| رکھنا | رکھنا | دیئو | داکی نو | — | میٹھاؤ |
| سونا | سونا | تھوسنگ | تھونو | — | تھو |

اس میں خاص قابلِ ذکر بات کچھاری کے افعال میں مصدری علامت (نو) کا لاحقہ ہے۔ یاد رہے کہ یہ لاحقہ نہ تو سنسکرت میں موجود ہے اور نہ ہی ماسوا براہوئی کے دراوڑی زبانوں میں موجود ہے۔ مقامی زبانوں میں بھی یہ زیادہ تر پنجابی اور اردو میں موجود ہے۔ اغلب ہے کہ یہ ناگا زبانوں کا عنصر سوہان تہذیب کے حامل قبائل

کی یادگار ہے۔

زمانے کے بُعد کے لحاظ سے اس کے بعد منڈا زبانوں کا ذکر آتا ہے۔ یہ ایک تفصیل طلب پہلو ہے جس کے لیے یہاں گنجائش نہیں اس لیے یہاں صرف منڈا زبانوں کی اہم شاخ منڈاری میں ماپ کے پیمانوں کا تذکرہ کرنے پر اکتفا کرتے ہیں۔

| منڈاری | پنجابی | اردو |
|---|---|---|
| لپ | لپ | لپ |
| پاٹی (ڈیڑھ سیر کے قریب ماپ) | وٹی (قریباً دو سیر کا ماپ) | |
| پاٹلا (پانچ سیر کا ماپ) | پھلی (پانچ سیر وزن کا گڈا) | بھلی |
| کاٹ (چالیس سیر کے برابر ماپ) | کٹا (چالیس سیر وزن کی چھوٹی بوری) | |

اب ہم دراوڑی زبانوں کی طرف رجوع کرتے ہیں جن کے بارے میں وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ یہ ہڑپائی عہد میں سرزمین پنجاب میں موجود تھیں۔ یہاں ہم خورد و نوش کے بارے میں چند مثالیں دراوڑی گروہ کی نمائندہ زبان تامل سے پیش کرتے ہیں۔

| تامل | پنجابی | اُردو |
|---|---|---|
| اروٹی | روٹی | روٹی |
| وینے (مکھن) | پھین | پھین (جھاگ) |
| کوری (سالن) | کڑی | کڑھی |
| شورکارے (شکر) | سکر | شکر |
| نیر (پانی) | نیر | نیر |
| ککڑی | کھکھڑی | ککڑی |
| کوشوکشاہ | خسخاس | خشخاش |
| تالی | تلنا | تلنا |
| کٹو | کھٹا | کھٹا |
| کاڈو | کوڑا | کوڑوا |
| کار (نمکین) | کھارا | کھاری |
| مولا (جڑ) | مولی | مولی |
| کوپاری (ناریل) | کھوپا | کھوپرا |

ہڑپائی تہذیب کے خاتمے پر آریا قبائل وادیٔ سندھ میں وارد ہوئے اور اپنے ساتھ ایک نئی زبان لائے۔ سرزمین پنجاب بھی ان نو واردوں کے لسانی اثرات سے دامن نہ بچا سکی اور زندگی کے قریب قریب ہر شعبے سے تعلق رکھنے والے الفاظ پنجابی میں در آئے جیسا کہ ذیل کی مثالوں سے واضح ہے۔

| سنسکرت | پنجابی | اُردو |
|---|---|---|
| ایکا | اک | ایک |
| دوا | دو | دو |
| تری | ترن، ترے | تین |
| چتور | چار | چار |
| پانچ | پنج | پانچ |
| شاش | چھی | چھ |
| سپت | ست | سات |
| اشٹ | اٹھ | آٹھ |
| ناوا | نوں | نو |
| داشا | دس | دس |
| ماتر | ماں، ماتا | ماں، ماتا |
| بھراتر | بھرا | بھائی |
| اکشی | اکھ | آنکھ |
| ناسا | ناس، نک | ناک |
| دانت | دند | دانت |
| پد | پیر | پاؤں |
| راجن | راجہ | راجہ |

آریوں کے ورود اور اہلِ اسلام کی آمد کے دوران کوئی ڈھائی ہزار سال کے عرصے میں یہاں بے شمار قومیں آئیں اور اپنا اپنا لسانی سرمایہ ساتھ لائیں جو کہ پنجابی میں رچ بس گیا۔ مسلمانوں کی آمد کے ساتھ پنجابی میں عربی فارسی اور ترکی عنصر شامل ہو گیا۔ انیسویں صدی میں مغربی قومیں آئیں تو ان کا سرمایۂ الفاظ بھی اہلِ پنجاب کی زبانوں پر چڑھ

گیا اور آج ہم ڈاکٹر، ہسپتال، ٹکٹ، بس، ٹیلیفون، ریڈیو، سینما، فلم، ڈائرکٹر، ایکٹر اور ہیرو وغیرہ صدہا مغربی الفاظ بلاتامل اپنی بات چیت اور تحریروں میں استعمال کرتے ہیں اور یہ گمان بھی نہیں گزرتا کہ ہم غیر ملکی الفاظ بول رہے ہیں۔

## سندھی

پنجابی کی طرح سندھی کی جڑیں بھی پاکستان کی تاریخ کی گہرائیوں میں پیوست ہیں اور قریب قریب یہ انہی عوامل سے متاثر ہوئی ہے جن سے کہ پنجابی۔ گو ماحول کے اختلاف کی وجہ سے ان اثرات کی کمی بیشی میں بھی اختلافات موجود ہیں اور یہی اختلافات ان کے درمیان حد فاصل کا درجہ رکھتے ہیں۔ جہاں سرزمین پنجاب لگاتار بیرونی حملہ آوروں کی آماجگاہ بنی رہی، وہاں سندھ کا علاقہ قدرے ان حملہ آوروں سے محفوظ رہا۔ اس لیے اگر یہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ سندھی زبان میں قدیم عنصر پنجابی کی نسبت نمایاں ہے۔ گو اس پہلو میں ابھی کافی تحقیق و تدقیق کی ضرورت ہے۔

سندھی پر قبل از آریائی اثرات کا اندازہ ذیل کے سندھی ضمائر کے تقابلی جائزے سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے۔

## ضمائر کا تقابلی خاکہ

| دراوڑی زبانیں | | | | سندھی | پنجابی زبان کی مختلف بولیاں | | | | | اُردو | پراکرت | سنسکرت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| براہوئی | تامل | کناری | ٹوڈا | | پوٹھوہاری | دھنی | تھلی | ماجھی | ملتانی | | | |
| ای | نیاں<br>یاں | ناں،یاں<br>آں | آں | آئوں | می | میں | ماں | میں | میں | میں | اہم،ہام | اہم |
| کنا | اینا تو | نانا دو | یندو | منہنجو | مہاڑا | میندڑا | ماں ہنڈا | میرا،میندڑا | میڈا | میرا | ماما،ماہا | ماما |
| نی | نی | نی نو | نی | توں | توئی | توں | تیں | توں | توں | تو | تو،ماں،تہاں | توام |
| نا | اونا دو | نینا دو | نندو | تنہجو | تہاڑا | تینڈا | تاہنڈا | تیرا،تینڈا | تیڈا | تیرا | توہا،تادا | توا |
| نم | نی بیر<br>نیویر | نی وو | نیو | توں | تساں | تسیں | تسیں | تسیں | تساں | تم | تمہے | یویام |
| نما | امادو | نمادو | نم دو | تنہنجو<br>توہاں جو | تساناں | تسانڈا | تسانڈا | تساڈا<br>توہاڈا | تسانڈا | تمہارا | تمہاناں<br>تمہارو | یشماکم |
| او | اوان | اواں | او | ھو | اوہ | اوہ | اوہ | اوہ | او | وہ | سو | ساہ |
| اونا | اونرلے | اواندو | اواں | ھنانجو | اس ناں | اوہندا | اوہہ۔ | اوہدا | اوندا | اس کا | تسا | تسیاہ |

نوٹ :-

کلاسیکی پنجابی میں ضمیر واحد متکلم کی ایک صورت "ہوں" بھی ہے۔
اس کے استعمال کی مثالیں بابا فرید کے کلام اور پرانی جنم ساکھی میں ملتی ہیں۔

مثلاً۔ فریدا! پاؤں پسار کے اُٹھے پہریں سوں
لیکھا کوئی نہ پچھسی جے وچوں جائے ہوں

(پنجابی ادب دی مختصر تاریخ)

ترجمہ: اے فرید! دن رات پاؤں پھیلا کر سوئے رہو۔ (روزِ قیامت میں
تُم سے کوئی حساب نہیں پوچھے گا۔ بشرطیکہ تو اپنے اندر سے
"میں" کو نکال دے۔

ہوں پھراں اُداسی (میں اُداسی فرقہ کے فقیروں کی طرح گھوم رہا
ہوں)

اے ماتا ہوں رجیا ہوئیاں ہاں (اے ماں میں سیر ہو چکا ہوں)
(پرانی جنم ساکھی بحوالہ پنجابی گرامر از نیوٹن)

اسمائے ضمیر کے اس نقشے سے پنجابی اور سندھی ضمائر کا سنسکرت سے اختلاف اور دراوڑی زبانوں سے مطابقت بالکل واضح صورت میں سامنے آجاتا ہے۔ نیز پنجابی اور سندھی ضمائر کی اضافی حالت میں دا، ڈا، نال، را اور سندھی "جو" کی علامتیں دراوڑی زبانوں کی اضافی علامتوں را، دا، ڈا، اور نا کے مترادف ہیں۔

---

جس طرح پنجابی زبان کا نام پانچ دریاؤں کی سرزمین سے نسبت رکھتا ہے، اسی طرح دریائے سندھ کی نسبت سے سندھ کی زبان سندھی کہلاتی ہے۔ عام نظریات کی رُو سے سندھی تاریخ کا مختصر سا خاکہ یُوں ہے کہ سندھی زبان وراچڈا نامی اپ بھرنش سے نکلی جو کہ پانچویں صدی عیسوی کے لگ بھگ پورے سندھ اور پنجاب کے جنوب مغربی علاقے میں مروج تھی۔ مسلمانوں کی آمد سے عربی، فارسی اور ترکی عناصر بھی سندھی میں سرایت کر گئے۔ اہلِ مغرب آئے تو اپنے ساتھ مغربی بولیاں لائے جو کہ برصغیر کی دیگر زبانوں کی طرح سندھی زبان کے لسانی سرمایہ کا بھی حصّہ بن گئے۔

جغرافیائی لحاظ سے سندھ کو چار حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ اوّل سِرو جو کہ سنسکرت کے شِر بمعنی سر سے ماخذ ہے، بمعنی بالائی سندھ یعنی سندھ کا پنجاب سے ملنے والا حصّہ اور سکھر کے علاقے کا بڑا حصہ اسی میں شامل شمار کیا جاتا ہے۔ دوسرے لاڑ بمعنی نچلا۔ اس میں کراچی کا تمام کا تمام اور حیدر آباد کا نصف علاقہ شامل ہے۔

تیسرے وچولو یعنی درمیانہ۔ سرو اور لاڑ کا درمیانی حصہ وچولو کہلاتا ہے۔ چوتھے تھر یعنی ریگستان کا علاقہ۔ یہ تھرپارکر کے علاقہ پر مشتمل ہے۔ قدیم سنسکرت لٹریچر میں اہلِ سندھ کے لیے سندھیہ کا لفظ استعمال ہوا ہے۔ اسی طرح زیریں سندھ کو لاڑ اور یہاں کے باشندوں کو لاڑی بیان کیا گیا ہے اور سرائی کے معنی ہیں، سرو یعنی بالائی سندھ کا باشندہ۔ اسی نسبت سے محققین نے سندھ کی زبانوں کو چار گروہوں میں تقسیم کیا ہے یعنی سرائیکی یا سریلی بالائی سندھ کی زبان۔ لاڑی زیریں سندھ کی زبان۔ وچولی درمیانی سندھ کی زبان۔ تھریلی یعنی تھر کے علاقے کی زبان۔ اسیطرح کاٹھیاوار اور کچھ کے علاقے کی زبان کچھی کہلاتی ہے۔

## پشتو

آج سے چند سال قبل پشتون قوم کی ابتداء کے بارے میں تمام تر نظریات اساطیری کہانیوں کا حصّہ نظر آتے تھے۔ "مخزنِ افغانی" کے مصنّف خان جہان لودھی کا قول ہے کہ "پٹھان قوم حضرت یعقوبؑ کی اولاد ہے اور یہودی نسل سے تعلق رکھتی ہے۔" "تزکِ افغانی" کے مصنف مولوی محمد عباس نے انہیں ضحاک کی نسل سے بیان کیا ہے۔ "مراۃ العالم" کے مصنف موج حسین خان سندیلی نے پٹھان قوم کو حضرت ابراہیمؑ کی اولاد بیان کیا ہے۔ کچھ زیادہ عرصہ نہیں گذرا کہ یونان سے ماہرین کا ایک گروہ یہ پتہ لگانے کے لیے صوبہ سرحد میں آیا تھا کہ پٹھان کہیں سکندر مقدونی کے بھٹکے ہوئے لشکر کی نسل سے تو نہیں لیکن ان کی تحقیق کے نتائج سامنے نہیں آئے۔

جدید تحقیق کی روشنی میں یہ دعوٰی کیا جاتا ہے کہ پشتون کی اصل "رگ وید" میں آنے والا لفظ پختا ہے۔ جو اس آریائی قبیلے کا نام تھا جو کہ ویدک عہد میں شمال مغرب سرحدی صوبہ میں آباد تھا۔ اس لحاظ سے جیسا کہ ڈاکٹر شہید اللہ نے بیان کیا ہے، پشتو، ہند یورپی زبانوں کے گروہ کی آریائی شاخ سے تعلق رکھتی ہے اور آریائی شاخ کی چھوٹی شاخ ایرانی سے ماخذ ہے لیکن اس میں بعض دردی گروہ (باشگلی، وائے لا، ویرون اور تیراہی وغیرہ) کی بعض صوتی خصوصیات بھی موجود ہیں۔

میرے خیال میں پشتو زبان کے مختلف عناصر کا صحیح صحیح تعین کرنے

کے لیے ابھی مزید تحقیق کی ضرورت ہے۔ کیونکہ جب سے برصغیر کی تاریخ شروع ہوتی ہے، صوبہ سرحد ہمیشہ مختلف جنگجو قبائل کی گذرگاہ رہا ہے۔ یہ جنگجو چاہے مشرق کی طرف سے چینی ترکستان کی طرف سے آئے ہوں، شمال میں وسط ایشیا سے یا پھر مغرب میں یونان، ایران اور عرب وغیرہ ممالک سے۔ ان تمام اقوام نے مل کر پشتونوں کی تشکیل میں حصہ لیا ہے۔ ظاہر ہے کہ ان قبائل کی مختلف زبانوں نے بھی یہاں اپنا اپنا اثر ضرور چھوڑا ہوگا۔

سب سے توجہ طلب مسئلہ آریاؤں سے قبل کا لسانی عنصر ہے۔ مثال کے طور پر جب آریا لوگ وادئ سندھ میں قدم رکھ رہے تھے تو دریائے اٹک کے کناروں پر ایسی قوم آباد تھی جو کہ دریا کو (سند) کہتی تھی۔ اسی نسبت سے آریاؤں نے اس دریا کو ہی سندھ کا نام دے دیا اور اسی سندھ سے ہند، انڈ، ہندوستان، انڈیا اور صوبہ سندھ کا نام پڑا۔ خود بھارت کے باشندے اسی نسبت سے اپنے آپ کو ہندو کہتے ہیں۔ اور یہ سند بمعنی دریا کا لفظ آج بھی پشتو زبان کے سرمایۂ الفاظ کا حصہ ہے۔ ایک روسی مستشرق وی۔ اے۔ ابائیف کا قول ہے کہ "پشتو میں لثوی اصوات جو کہ آریائی اصوات کا حصہ نہیں ہیں، لازمی طور پر دراوڑی زبانوں سے ماخذ ہیں"۔

پشتو زبان میں آریاؤں سے قبل کے عنصر کے بارے میں مَیں نے اپنی کتاب "اردو زبان کی قدیم تاریخ" میں مختصر طور پر بحث کی ہے۔ یہاں اسی قدیم عنصر کی ایک دو مثالیں پیش کی جا رہی ہیں۔

پشتون علاقہ میں بستیوں کے ناموں میں کئی ایسے سابقے یا لاحقے موجود ہیں جو کہ نہایت ہی قدیم لسانی ورثہ کی نشان دہی کرتے ہیں۔ مثلاً ایک لفظ "ڈاگ" ہے جو کہ اگرچہ پشتو زبان کی لغات میں نظر نہیں آتا ہے۔ لیکن اس کے استعمال کی کئی ایک مثالیں ملتی ہیں جیسے کہ کوہاٹ کے نزدیک ایک ندی کا نام لنڈی ڈاگ (لنڈی، چھوٹی، ڈاگ: ندی، نالہ، نہر وغیرہ) اسی طرح مردان کے نواح میں ایک پارک کا نام ڈاگہ پیران ہے۔ اس کی ڈاگہ کہلانے کی وجہ یہ ہے کہ اس کے نزدیک کلپانی نالہ بہتا ہے۔ جب اس میں سیلاب آتا تھا تو یہ میدان ایک جھیل کی شکل اختیار کر لیتا تھا۔ صوبہ سرحد میں بستیوں کے اسی قسم کے نام اکثر سامنے آتے ہیں، جن میں ڈاگ کا سابقہ موجود ہے، جیسے کہ ڈاگ اسمٰعیل خیل، ڈاگ بیسود، ڈاگی جدید، ڈاگی قدیم، ڈاگی خیل وغیرہ۔ یہ لفظ پنجابی کے لفظ ڈھوک اور جھوک اور سندھی جھوک کی بمعنی ندی، نالہ، نہر یا چشمہ کے کنارے آباد گاؤں سے منسلک ہے۔ اس طرح اس کا سلسلہ منڈاری زبان کے لفظ "داگ" اور سنتھالی کے "داک" بمعنی ندی، نہر، چشمہ وغیرہ یا ان کے کنارے آباد گاؤں سے جا ملتا ہے، جیسے کہ منڈا قبائل کی بستیوں کے ناموں سے ظاہر ہے۔ مثلاً ہوتا داگ، جامو داگ اور لاہار داگ وغیرہ۔ منڈاری لفظ داگ (سنتھالی داک) کے معنی پانی، نہر یا چشمہ یا ان کے کنارے آباد بستی کے ہیں۔

اسی طرح منڈاری زبان میں چھوٹی بستی کے لیے دکیل (بروزن کھیل) کا لفظ مستعمل ہے، جیسے کہ اودی کیل، سمبوکیل، ٹوٹنگ کیل وغیرہ۔ صوبہ سرحد میں کلے بمعنی گاؤں یا بستی اس سلسلے کی ایک کڑی ہے، جیسے کہ کلے علی زئی، کلے خادی زئی اور کلے چکر کوٹ وغیرہ۔

اگر تحقیق کی جائے تو اس پہلو میں مزید حقائق سامنے آنے کی اُمید ہے۔

## بلوچی

فی زمانہ بلوچ قبائل نہ صرف بلوچستان میں ہی آباد ہیں بلکہ سندھ اور پنجاب کے علاوہ ایران، افغانستان، بھارت، ترکمانیہ اور سعودی عرب کے جنوب مشرقی ساحل پر بھی آباد ہیں۔ اعداد و شمار کی رُو سے دنیا میں بلوچ قبائل کی کل تعداد کوئی (۲۵،۰۰،۰۰۰) پچیس لاکھ کے لگ بھگ ہے۔ پاکستان میں (۱۵،۰۰،۰۰۰) پندرہ لاکھ، ایران (۶،۰۰،۰۰۰) چھ لاکھ، افغانستان (۲،۰۰،۰۰۰) دو لاکھ، بھارت (۵۰،۰۰۰) پچاس ہزار، روس (۴۰،۰۰۰) چالیس ہزار اور عرب ممالک میں (۱۰،۰۰۰) دس ہزار۔

گو پاکستان میں بلوچ قبائل کی تعداد پندرہ لاکھ ہے۔ لیکن یہاں بلوچی بولنے والے قبائل کی تعداد کوئی گیارہ لاکھ کے قریب ہے۔ یعنی سندھ میں ساڑھے چار لاکھ، کراچی میں ایک لاکھ اور بلوچستان میں تقریباً پانچ لاکھ۔ پنجاب میں بسنے والے کوئی چار لاکھ بلوچ قبائل

نے پنجابی زبان کو اپنا لیا ہے۔

بلوچ نام کی وجہ تسمیہ کے بارے میں مختلف آراء پیش کی جاتی ہیں۔ مشہور مستشرق ہرزفیلڈ (E. Herzfeld) کا کہنا ہے کہ اس کا ماخذ قدیم اوستائی لفظ برداوچیہ یعنی اونچا بولنے والا ہے۔ لانگ ورتھ ڈیمز (M Longworth Dames) کی رُو سے بلوچ کے معنی ہیں "مرغ کی کلغی" اور اس امر کی شہادت موجود ہے کہ قدیم میں بلوچ قبائل کے افراد ایسے خود پہنتے تھے کہ جن پر مرغ کی کلغی کا نشان بنا ہوتا تھا۔

شروع میں یہ ایک فیشن تھا کہ ہر قوم "پدرم سلطان بود" کے مصداق اپنے آپ کو کسی بڑی ہستی کی اولاد سے تعبیر کرنے میں فخر محسوس کرتی تھی۔ برصغیر کی تاریخ ایسی مثالوں سے پٹی پڑی ہے۔ پشتون قوم کے بارے میں ایسی مثالیں ہم پیش کر چکے ہیں۔ اسی طرح بلوچ قبائل بھی اپنے آپ کو قریب قریب ایک اساطیری ہستی امیر حمزہ کی اولاد ظاہر کرتے ہیں جو کہ شجاعت اور جرأت کا مرقع تھا۔ ایک عوامی گیت کا پہلا بند اس طرح ہے۔

شکر اللہ حمد ا گذرا بادشاہ ملکا وطن

ما اولاد میر حمزہ یخ ان سوب درگاہ گوَرِین

(خدا کا شکر اور حمد گذار جو کہ ملک و وطن کا بادشاہ ہے۔ ہم امیر حمزہ کی اولاد ہیں، فتح خدا کا عطیہ ہے)

ایک اور گیت اسی طرح شروع ہوتا ہے۔

رند لاشار ما بنا برادین

جگ عیجم اے کہ حمزہ زادین

ترجمہ: رند اور لاشار (بلوچ قبائل کے نام) حقیقی بھائی ہیں۔ دنیا جانتی ہے کہ یہ امیر حمزہ کی اولاد ہیں۔

ان گیتوں کی رُو سے بلوچوں کا حقیقی وطن حلب تھا۔ جہاں سے وہ کربلا میں پہنچے۔ وہاں سے بامپور اور پھر سیستان میں پہنچ گئے اسی طرح سے وہ خالص عربی نسل سے ہونے کے دعوے دار تھے۔

موجودہ ماہرین کا خیال ہے کہ بلوچ قبائل ہند ایرانی لسانی گروہ سے تعلق رکھتے ہیں اور ان کا آبائی وطن بحیرۂ کیسپئن کا جنوب مشرقی ساحل تھا کہ جہاں سے وہ پہلے کرمان، پھر مکران اور بلوچستان میں پہنچ گئے۔ یہ نقل مکانی کب اور کیوں ہوئی اس بارے میں تاریخ خاموش ہے۔

اگر بلوچی زبان کی ساخت کا جائزہ لیا جائے تو نہ تو اس میں عربی عنصر اس حد تک نظر آتا ہے کہ جس بنا پر بلوچ قبائل کو عربی الاصل قرار دیا جا سکے اور نہ ہی اس میں یورال الٹائی لسانی گروہ کے اثرات موجود ہیں کہ جن کو سامنے رکھ کر ان کی وسط ایشیائی اصل کو تسلیم کیا جا سکے۔ حقیقت یہ ہے کہ بلوچ قبائل شروع سے ہی اس علاقے میں آباد ہیں اور آریائی لسانی گروہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ یہاں مختلف اوقات میں مختلف نسلی گروہ آتے رہے اور جیسا کہ جناب کامل القادری صاحب نے اپنے ایک مقالہ (Balochi Language and Literature) میں بیان کیا ہے، آج کی بلوچ آبادی مختلف نسلی گروہوں کا مجموعہ ہے۔

جب آریائی لوگ مغرب سے نقل مکانی کرتے ہوئے ایران سے برصغیر میں وارد ہوئے تو بعض قبائل نے بلوچستان کے کوہستانوں میں بودوباش اختیار کر لی۔ مقصد یہ کہ بلوچی زبان قدیم فارسی اور ویدک زبان کی درمیانی کڑی ہے۔ اس کا کچھ ثبوت بلوچی زبان کے سرمایہ الفاظ کے مطالعہ سے بھی ملتا ہے۔ جیسا کہ ذیل کے خاکہ سے ظاہر ہے۔

| فارسی | بلوچی | سنسکرت | اُردو |
|---|---|---|---|
| آب | آپ | اپس | پانی |
| برادر | برات | بھراتو | بھائی |
| مگسی | مہسک | مکشکا | مکھی |
| گرگ | گارک | کوکا | بھیڑیا |
| پائے | پاد | پد | پاؤں |
| باد | گوات | واتاہ | ہوا |
| خواب | واب | سواپ | نیند |
| بود | بوت | بھوت | ماضی |
| پدر | پت | پتر۔ پتا | باپ |
| مادر | مات | ماتر۔ ماتا | ماتا |
| شب | شف | شپا | رات |

# کشمیری

کشمیر میں بھی انسانی تاریخ نہایت پرانی ہے۔ جس دور کے وادئ سوہان میں انسانی آبادی کے آثار ملے ہیں، اسی دور کے انسانی آثار وادئ کشمیر میں بھی برآمد ہوئے ہیں۔

شروع سے ہی وادئ کشمیر امن و سکون کا گہوارہ تسلیم کی جاتی رہی ہے۔ جب آریا لوگ برصغیر میں وارد ہوئے تو ان کے رشی مُنی ریاضت کرنے اور روحانی تسکین حاصل کرنے کے لیے کشمیر کی مرغزار وادیوں، برف پوش چوٹیوں، شفاف چشموں اور جھیلوں کی گود میں پناہ لیتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ آج بھی کشمیر میں جگہ جگہ ہندو مندر موجود ہیں، جن کی ابتداء تاریخ کے دھندلکوں میں جا کر گم ہو جاتی ہے۔

آریاؤں کے بعد یا یوں کہیئے کہ براہمنی دور کے بعد جب بدھ مذہب کو عروج حاصل ہوا تو بدھ بھکشوؤں نے بھی تبلیغ اور روحانی تسکین کے لیے کشمیر کے کوہساروں کا رخ کیا۔ جب مسلمان آئے تو بھی یہ سرزمین صوفیوں اور صلح کل درویشوں کی پناہ گاہ بنی رہی۔ وادئ کشمیر کو یہ خصوصیت بھی حاصل ہے کہ یہاں روحانیت کی شمع کو زیادہ تر صنفِ نازک نے روشن رکھا اور آج ان کے نام کشمیری ادب میں روشن ستاروں کی طرح جگمگا رہے ہیں۔ ان میں للہ عارفہ، حبہ خاتون، روپانی بھواتی اور ارنی مال خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

محققین کی رُو سے کشمیری زبان ہند آریائی کے دردی گروہ سے تعلق رکھتی ہے۔ شینا، بلتستانی، چترالی، کوہستانی، کھوار اسی دردی گروہ کی دوسری مشہور شاخیں ہیں۔ برصغیر کے دوسرے حصوں کی طرح ہندو اور بدھ مت کے عہد میں وادی کشمیر میں بھی سنسکرت کا طوطی بولتا تھا۔ جب مسلمان وادی میں داخل ہوئے تو سنسکرت اپنے سرپرستوں سے محروم ہونے کی بنا پر اپنا مقام کھو بیٹھی اور ختم ہو گئی۔ اس کی جگہ عوامی زبانوں نے سنبھالی۔ یہی وجہ ہے کہ کشمیر میں کشمیری زبان کا احیاء اسلامی عہد سے تعلق رکھتا ہے اور کشمیری ادبیات کا تمام تر سرمایہ اسلامی عہد کی یادگار ہے۔

اگرچہ مروجہ نظریات کی رُو سے کشمیری زبان کو ہند آریائی گروہ کی شاخ بتایا جاتا ہے۔ لیکن اس میں آریوں سے قبل کے لسانی عنصر کو نظرانداز کر دیا گیا ہے یہاں ہم کشمیری ضمائر کا خاکہ پیش کرتے ہیں جو کہ ساخت کے لحاظ سے سنسکرت کی نسبت دراوڑی گروہ سے زیادہ قریب نظر آتی ہے۔ جیسے کہ:

| اردو | سنسکرت | کشمیری | کناری |
|---|---|---|---|
| میں | اہم | بہ | آں |
| میرا | ماما | میون | ناتادو |
| تو | توام | ژہ | نی نو |
| تیرا | توا | چُون | نینادو |
| تم | یویام | ژہ | نی دو |
| تمہارا | یشماکم | چیون | نمادو |
| وہ | ساہ | سُہ | اوان |
| اس کا | تسیاہ | تاسوندو | اواندو |

مزید تقابلی جائزہ کے لیے ملاحظہ ہو سندھی زبان۔

کشمیری زبان کی ضرب الامثال کے مطالعہ سے اس کی اردو اور پنجابی زبان کے محاوروں سے ہم آہنگی کا ایک واضح ثبوت ملتا ہے۔ مثلاً

(۱) کشمیری : آبک آبس تہ دودک دودس
ترجمہ : پانی پانی میں مل گیا اور دودھ دودھ میں
اردو : دودھ کا دودھ پانی کا پانی

(۲) کشمیری : بسن پہرین خواب محلن ہند
ترجمہ : بسنا جھونپڑیوں میں اور خواب دیکھنا محلوں کے
پنجابی : سونا روڑیاں تے، سفنے محلاں دے
اردو : سونا کوڑے کرکٹ پر اور خواب محلوں کے

(۳) کشمیری : گھر گھٹہ تہ مشیدہ زونگ
ترجمہ : گھر میں اندھیرا اور مسجد میں چراغ جلانا
اردو و پنجابی: گھر نہیں دانے اماں چلی بھنانے

(۴) کشمیری : شال ژلیتھ ٹھن لور
ترجمہ : گیدڑ بھاگ گیا پگڈنڈی کو پیٹنا
اردو : سانپ نکل جانے کے بعد لکیر کو پیٹنا

(۵) کشمیری : ناعل نہ زٹ مال پچھم نائ
ترجمہ : بدن پر چیتھڑے نہیں نام پھولوں کی مالا

اردو : لکھے نہ پڑھے نام محمد فاضل

(۶) کشمیری : دودس کینڈ ژارن

ترجمہ : دودھ میں کانٹے تلاش کرنا

پنجابی : مُوت چہ مچھیاں پھڑنا

اردو : پیشاب میں سے مچھلیاں پکڑنا

## اُردو

اردو زبان کی اصل، اس کے آبائی وطن اور اس کے ارتقاء کے بارے میں علماء مختلف نظریات کے حامل ہیں۔ بہر حال یہ ایک واضح حقیقت ہے کہ اس کی ابتداء برصغیر پاک و ہند کے شمالی حصے میں ہوئی اور یہاں سے برصغیر کے طول و عرض میں پھیل گئی۔ یہاں تک کہ جب اہلِ مغرب برصغیر میں وارد ہوئے تو انھیں جس زبان نے سب سے زیادہ اپنی طرف متوجہ کیا، وہ اردو زبان تھی۔ جسے انھوں نے ہندوستانی زبان کا نام دیا۔ یہ بات قابلِ غور ہے کہ جب ولی دکنی (وفات ۱۷۰۷ء) ابھی پیدا بھی نہیں ہوا تھا تو دگریرسن کے بیان کے مطابق) ایک نامعلوم پرتگالی باشندے نے سورت (کاٹھیاواڑ۔ بھارت) کے مقام پر ۱۶۳۰ء میں ایک اردو انگریزی اور پرتگالی زبانوں کی تقابلی لغات تالیف کی۔ اسی طرح سترھویں صدی کے اواخر میں ایک ولندیزی پادری جان جوشوا کٹیلا (Joan Joshva Ketelaar) نے اردو زبان کی صرف و نحو پر ایک رسالہ ترتیب دیا جس کی ایک ولندیزی باشندے آئزک وینڈر ہیلبے (Issac Vander Helbe) نے ۱۶۹۸ء میں لکھنؤ کے مقام پر نقل کی۔ ایک ولندیزی باشندے فرانسس کس ٹیورونین سس (Franciscus Turonensis) نے ۱۷۰۴ء میں سورت کے مقام پر اردو زبان کی لغات ترتیب دی۔ پروفیسر ڈیوڈ ملی نے ۱۷۱۵ء میں ایمسٹرڈم کے مقام پر اُردو زبان کی صرف و نحو لاطینی میں ترتیب دی۔ جرمن پادری بنجامن شولز (Benjamin Schultzii) نے اٹھارھویں صدی کے اوائل میں اردو زبان کی صرف و نحو پر ایک رسالہ ترتیب دیا جو کہ جرمنی میں ہالائے سیکسونم (Halace Saxonum) کے مقام پر ۱۷۴۴ء میں طبع پذیر ہوا۔ یہ اس پہلو میں اہلِ مغرب کی اوّلیں کاوشوں کی ایک جھلک ہے۔

اردو زبان کی قدامت کا صحیح اندازہ لگانا مشکل ہے۔ لیکن یہ واضح ہے کہ جب مسلمانوں نے برصغیر میں قدم رکھا تو یہاں کی زبان یا زبانیں دو طبقوں میں بٹی ہوئی تھیں۔ جس کی طرف کہ البیرونی (۱۰۲۵ء) نے بھی اپنی "کتاب الہند" میں اشارہ کیا ہے۔ انھوں نے زبان ہند کی دو قسمیں بتائی ہیں۔ ایک عوام کی زبان جس سے مراد مختلف پراکرتیں ہیں اور دوسری خواص کی زبان جو کہ اس کی رُو سے کسی قدر پیچیدہ ہے اور جس میں اصولِ اشتقاق و تصریف و نکات و بیان و بدیع کار فرما ہیں (شوکت سبزواری۔ داستان زبان اردو، صفحہ ۱۴)۔ اس دوسری زبان سے مراد سنسکرت ہے۔ چودھویں صدی عیسوی کے ایک عرب مؤرخ ابن فضل اللہ عمری (۱۳۰۰ء تا ۱۳۴۷ء) نے اپنی تالیف "مسالک الابصار فی ممالک الامصار" میں برصغیر کی زبانوں کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے۔ "وحدثنی الشبلی ان اہل دہلی اہل ذکاء و فطنتہ فصحاء فی اللسانین الفارسی والہندی، وفیہم من ینظم الشعر بالعربیہ"۔ (شبلی نے مجھ سے بیان کیا کہ دلی کے باشندے ذہین اور خوش فکر ہوتے ہیں۔ فصیح فارسی اور ہندی بولتے ہیں بعض اہلِ علم عربی میں بھی اچھے شعر کہتے ہیں)

امیر خسرو ۱۲۵۳ء تا ۱۳۲۵ء مثنوی "نہ سپہر" میں برصغیر کی مختلف زبانوں کے بارے میں رقمطراز ہیں۔

ہند ہمیں قاعدہ دارد بہ سخن

ہندوی بود است در ایام کہن

سندی، لاہوری و کشمیری و کبر

دھور سمندری، تلنگی و گجر

معبری و گوری و بنگال و اود

دہلی و پیرا منش اندر ہمہ حد

این ہمہ ہندویست کہ از ایام کہن

عامہ بکار است بہر گونہ سخن

شاہجہانی عہد کا ایک شاعر متخلص نخل نے خالق باری کی طرز پر ایک رسالہ بعنوان "اللہ خدائی" (سن تصنیف ۱۶۵۵ء) تالیف کیا۔ اس میں اردو (موسوم بہ ہندی) کی ہر دلعزیزی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے۔

کز پئے درس لفظ ہندی و فرس
سوئے طفلاں ہمے نوشتم فرص
کہ بذکرش شود زباں شیریں
بلکہ از معنی اش دہان شیریں

اٹھارھویں صدی عیسوی کے ایک روسی اردو دان لیبڈ یف نے جو کہ برصغیر میں مدراس اور پھر بنگال میں قیام پذیر رہا، اُردو زبان کی مقبولیت کا ذکر کرتے ہوئے تحریر کیا ہے۔

"میں نے ممتاز برہمنوں کی رہنمائی میں سنسکرت کی تعلیم حاصل کی اور ساتھ ہی ان سے عوام میں مقبول زبان جو کہ مورش (مسلمانی زبان) کہلاتی ہے، کی تعلیم بھی حاصل کی۔ یہ زبان نہ صرف برصغیر کے طول و عرض میں بولی جاتی ہے۔ بلکہ یورپ میں بکھرے ہوئے جپسیوں میں بھی مروّج ہے جو کہ برصغیر سے نقل مکانی کر کے یورپ میں پہنچے ہیں۔"

اب ہم ناتھ جوگیوں کے کلام سے چند ایک نمونے پیش کرتے ہیں تاکہ برصغیر میں مسلمانوں کی آمد کے وقت کی زبان کا کچھ اندازہ لگایا جا سکے۔ جن ناتھ جوگیوں کا کلام ہم پیش کریں گے وہ سرزمین پنجاب کے باسی تھے۔ علماء نے ان کی زبان کو اپ بھرنش تسلیم کیا ہے۔ لیکن اگر اس کا موازنہ اردو سے کیا جائے، تو ان میں کئی ایک قدریں مشترک نظر آتی ہیں اور ایک معمولی سوجھ بوجھ رکھنے والا اردو دان ان کے کلام کا مفہوم بآسانی سمجھ سکتا ہے۔

چوپٹ ناتھ (۸۹۰ء تا ۹۹۰ء)

---

چوپٹ ناتھ کا یہ مقولہ تو برصغیر میں زبان زد عام ہے۔ کہ

جس کا کام سوئی کو ساجے
اور کرے تو ٹھینگا باجے

ان کا عام کلام واضح ہو

سن سکھ ونتا سن پت ونتا
اس جگ میں کیسے رہناں
اکھیں دیکھنا کنیں سننا
مکھ سوں کچھ نہ کہنا

---

ناں کہوں دھرتی ناں کہوں آکاس
ناں کہوں مدھے ناں گوبھ نواس
من پو ناں کا تھنبھ بنائیا،
تہاں چوپٹ جوگی دہیا سمائیا

گورو گورکھ ناتھ (۹۴۰ء تا ۱۰۳۱ء)

---

یہ وہی گورکھ ناتھ ہے جس کے نام سے ضلع جہلم میں گورو گورکھ ناتھ کا ٹلہ مشہور ہے۔

نمونۂ کلام

| | |
|---|---|
| بولتے کا کھوج کرنا | جیوتے ہی الٹ مرنا |
| ہبجے ہی آکاس چڑھنا | کاہے جم کا ڈنڈ بھرنا |

اتو پڑنا پار

| | |
|---|---|
| دام کاڑھ باگھن لے آیا | ماں کہے میرا پوت بیاہیا |
| گیلی لکڑی کوں گھن لائیا | تن ڈال مول سن کھائیا |

(دیوانہ، پنجابی ادب دی مختصر تاریخ)

گورکھ ناتھ کی نثر کے نمونے بھی دستیاب ہیں۔ جیسا کہ:
سو وہ پرش سمپورن تیرتھ اشنان کر چکو (کر چکا)
ارو (اور) سمپورن پرتھوی برہمن کو دے چکو ارو ہر
جگ کر چکو، ارو دیوتا سرو (سب) پوپج چکو۔
(شوکت سبزواری، داستان زبان اردو)

اس سے ظاہر ہے کہ اردو زبان کا خمیر مسلمانوں کی آمد سے قبل یہاں موجود تھا۔ اہلِ اسلام کی آمد سے اس مقامی زبان میں عربی فارسی عنصر کا سرایت کر جانا قدرتی امر تھا۔

## ہفت رنگ

پاکستان مختلف زبانوں، علاقائی ثقافتوں اور نسلی گروہوں کا مجموعہ ہے۔ پاکستان کی بوقلمونی انہی طرح طرح کے مقامی رنگوں سے عبارت ہے۔ قومیت پرستی کا وہ نظریہ اب فرسودہ ہو چکا ہے، کہ جس کی بنیادیں نسل یا زبان کے اختلاف پر رکھی جاتی تھیں۔ آج کل قومیت کی حدیں نظریات یا زیادہ سے زیادہ جغرافیائی بنیادوں پر

استوار کی جاتی ہیں۔ پاکستان ایک نظریاتی ریاست کی جیتی جاگتی مثال ہے۔

جہاں تک دنیا کی قوموں میں علاقائی اختلافات کا تعلق ہے تو اس سے کوئی بھی ملک یا قوم مبرّا نہیں۔ خود ہمارے پڑوسی ملک بھارت میں ۱۸۸ زبانیں اور ساڑھے پانچ سو بولیاں بولی جاتی ہیں۔ اس پہلو میں شمالی ہمسائے روس کی حالت بھی کچھ اس سے مختلف نہیں۔ یورپ کے ایک چھوٹے سے ملک ہنگری میں مگیار قوم کے علاوہ ساڑھے چار لاکھ باشندے سلاوی، جرمن، رومانی اور جپسی اقوام سے تعلق رکھتے ہیں۔ ریاست ہائے متحدہ امریکہ تو ہے ہی چوں چوں کا مربّہ۔

دنیا میں کہیں بھی لسانی یا نسلی اختلافات کو اتنا نہیں اچھالا جاتا جتنا کہ پاکستان میں باہر کے کچھ ضرورت مند اپنی غرض کے تحت ڈگڈگی بجاتے ہیں اور پاکستان کے مختلف گروہ ان کی مرضی کے مطابق ناچتے ہیں اور ہم اس چیز کو سچ مانتے ہیں جو ڈگڈگی بجا کر رہے ہیں۔ لیکن ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم ایک دوسرے کو سمجھنے کی کوشش کریں۔ اگر نظر غائر سے دیکھا جائے تو باوجود ظاہری اختلافات کے پاکستانی زبانوں کی بیشتر اقدار مشترک ہیں۔ چونکہ یہ قریب قریب ایک ہی جیسے ماحول میں پروان چڑھی ہیں اور یکساں عوامل سے متاثر ہوتی رہی ہیں۔ اس لیے ان میں بڑی حد تک لغوی اشتراک موجود ہے۔ اس اشتراک کی کئی تہیں ہیں جو کہ آریاؤں سے قبل کے دور کی ہیں۔ لیکن ان کا ذکر کافی بحث طلب مسئلہ ہے۔ جس کے لیے ان صفحات میں گنجائش نہیں۔ اس لیے یہاں ہم اسے نظر انداز کرنے پر مجبور ہیں۔ اس کے بعد سنسکرت عنصر ہے جو کہ آریاؤں کی آمد کے اثرات کا نتیجہ ہے۔ اس کے بعد اہل اسلام کی آمد کے نتیجے میں عربی فارسی اثرات ہیں۔ اور سب سے بعد مغربی زبانوں کے اثرات جیسا کہ ذیل کے خاکوں سے ظاہر ہے

## سنسکرت کے اثرات

| سنسکرت | اردو | بنگلہ | بلوچی | پشتو | پنجابی | سندھی | کشمیری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کوٹی | کروڑ | کوٹی | کوٹول | کروڑ | کروڑ | کروڑ | کروڑ |
| لکشا | لاکھ | لوکھو | لکھ | لک | لکھ | لکھ | لچھ |
| اشٹ | آٹھ | آٹ | ہشت | اتہ | اٹھ | اٹھ | یٹھ |
| ماتر | ماتا | ماتا | مات | مور | ماں | ماءُ | موج |
| ہست | ہاتھ | ہات | دست | لاس | ہتھ | ہتھ | اتھ |
| گو | گائے | گابھی | گوک | غوا | گاں | گئوں | گاؤ |
| مکشکا | مکھی | ماچھی | مھسک | مچ | مکھی | مکھ | مچھ |
| ماشکا | ماش | ماش | ماشنگ | اتہ رتیٔ | ماسر | ماسو | ماش |

## عربی زبان کے اثرات

| عربی | اردو | بنگلہ | بلوچی | پشتو | پنجابی | سندھی | کشمیری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| صاحب | صاحب | شاحب | واژہ | صاحب | ساب | صاحب | صاحب |
| صورتہ | صورت | شوروت | سورہ | صورت | صورت | صورت | صورت |
| ضامن | ضامن | جامن | ماں زماں | ضامن | ضامن | ضامن | ضامن |
| طلاق | طلاق | تالاک | سُہن | طلاق | طلاق | طلاق | طلاق |

| عربی | اردو | بنگلہ | بلوچی | پشتو | پنجابی | سندھی | کشمیری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ظالم | ظالم | جالم | ظالم | ظالم | ظالم | ظالم | ظالم |
| عبادته | عبادت | عباودت | ذگر | عبادت | عبادت | عبادت | عبادت |
| عدالته | عدالت | عادالوت | عدالت | عدالت | عدالت | عدالت | عدالت |
| غریب | غریب | گوریب | گریب | غریب | غریب | غریب | غریب |
| غلام | غلام | گولام | گلام | غلام | غلام | غلام | غلام |
| لحف | لحاف | لیپ | لیپ | بڑستن | لیف | سوڑ | لیف |

## فارسی کے اثرات

| فارسی | اردو | بنگلہ | بلوچی | پشتو | پنجابی | سندھی | کشمیری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہزار | ہزار | ہازار | ہزار | زر | ہزار | ہزار | ساس |
| طنبور | طنبور | طونبور | دنبورگ | تمبور | طنبورا | طنبورو | طنبور |
| کاغذ | کاغذ | کاگوج | کاگد | کاغذ | کاغذ | کاغذ | کاغذ |
| گلاب | گلاب | گولاب | گلاب | گلوب | گلاب | گلاب | گلاب |
| موسم | موسم | موشوم | موسم | موسم | موسم | موسم | موسم |
| مزد | مزدوری | موجوری | مُزد | مزدوری | مزدوری | مزدوری | مزدور |
| وطن | وطن | وطن | وطن | وطن | وطن | وطن | وطن |
| ہوا | ہوا | ہاوا | گوات | ہوا | وا | ہوا | ہوہ |
| یادگار | یادگار | یادگار | آدگار | یادگار | یادگار | یادگار | یادگار |

## مغربی اثرات

| پرتگیزی | اردو | بنگلہ | بلوچی | پشتو | پنجابی | سندھی | کشمیری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| صاباؤں | صابن | شابان | سابون | صابون | صابن | صابن | صابن |
| کپتان | کپتان | کاپتان | مات | کپتان | کپتان | کپتان | کپتان |
| فیتا | فیتا | پھیتا | پیتا | فیتا | پھیتا | فیتو | فیتا |
| لیلاؤں | نیلام | نیلام | لیلام | لیلام | نیلام | نیلام | لیلام |

## یونانی

| یونانی | اردو | بنگلہ | بلوچی | پشتو | پنجابی | سندھی | کشمیری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کانون | قانون | کانون | قانود | قانون | قانون | قانون | قانون |
| کلمو | قلم | کولوم | قلم | قلم | قلم | قلم | قلم |

| یونانی | اردو | بنگلہ | بلوچی | پشتو | پنجابی | سندھی | کشمیری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھانوس | فانوس | فانوس | پانوس | فانوس | فانوس | فانوس | جار |
| کفن | کفن | کوفون | کپن | کفن | کھپھن | کفن | کفن |

**ہنگری**

| ہنگری | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کوشی | کوچوان | کوچوان | کوچپان | کوچوان | کوچوان | کوچوان | ٹانگہ وول |

**انگریزی**

| انگریزی | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ڈاکٹر | ڈاکٹر | ڈاکٹر | ڈاکٹر | ڈاکٹر | ڈاکٹر | ڈاکٹر | ڈاکٹر |
| ٹیلیفون | ٹیلیفون | ٹیلیفون | ٹیلیفون | ٹیلیفون | ٹیلیفون | ٹیلیفون | ٹیلیفون |
| ہوٹل | ہوٹل | ہوٹل | ہوٹل | ہوٹل | ہوٹل | ہوٹل | ہوٹل |

---

یہ جو چند ایک مثالیں پیش کی گئی ہیں، اس سے ظاہر ہے کہ پاکستان کی مختلف زبانیں ایک دوسری سے اتنی دور نہیں جتنا کہ عام طور پر انہیں سمجھا جاتا ہے۔ مشکل یہ ہے کہ ہم نے کبھی ایک دوسرے کی زبان کو سمجھنے کی کوشش ہی نہیں کی۔ ورنہ غیریت کی یہ دیوار ہمارے درمیان کبھی حائل نہ ہوتی۔ میرا خیال ہے کہ اس پہلو میں "ہفت زبانی لغت" سب سے پہلا اور صحیح قدم ہے۔ باوجود اپنی بعض خامیوں اور تنگ دامانی کے یہ پاکستان کے مختلف باشندوں کو ایک دوسرے کے قریب لانے میں ممد و معاون ثابت ہوگی۔ اور اس کاوش کا سب سے بڑا مقصد بھی شاید یہی ہے۔

میں پروفیسر مارجین سٹائرن (G Morgenstierane) (اوسلو یونیورسٹی ناروے) کے ان الفاظ پر اپنی بات ختم کرتا ہوں "میں ابھی ابھی سوئٹزرلینڈ سے لوٹا ہوں۔ یہ ایک قابلِ تحسین امر ہے کہ وہاں چار مختلف زبانیں یعنی جرمن، فرانسیسی، اطالوی، اور رومانشی ایک دوسری کے دوش بدوش پھل پھول رہی ہیں اور اس سے سوئیس (Swiss) قوم کے اتحاد اور حب الوطنی پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ مجھے کامل یقین ہے کہ دنیا کی وہ قومیں جن میں کئی زبانیں مروّج ہیں، سوئٹزرلینڈ کی اس قابل تقلید مثال سے افادہ حاصل کر سکتی ہیں۔"

(Prof. G. Morgenstierane : The Baluchi Language — Pakistan Quarterly. Vol : XVII No 1)

عین الحق
فرید کوٹی

